آیات نمبر 8 تا 12 میں مسلمانوں کو تنبیہ کہ جن قوموں نے اللہ اور اس کے رسولوں کی نافرمانی کی، اللہ نے انہیں ہمیشہ سخت سزا دی ہے۔ محمد رسول اللہ (صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم) کو بھی اسی لئے بھیجا گیا ہے کہ وہ لوگوں کو جاہلیت کی تاریکی سے نکال کر روشنی کی طرف رہنمائی کریں۔ اہل ایمان کے لئے جنت کے باغوں کی بشارت۔

وَ كَاَیِّنۡ مِّنۡ قَرۡیَةٍ عَتَتۡ عَنۡ اَمۡرِ رَبِّهَا وَ رُسُلِهٖ فَحَاسَبۡنٰهَا حِسَابًا شَدِیۡدًا ۙ وَّ عَذَّبۡنٰهَا عَذَابًا نُّكۡرًا ﴿۸﴾ اور کتنی ہی بستیاں ایسی ہوئی ہیں جن کے رہنے والوں نے اپنے رب اور اس کے رسولوں کے حکم سے سرتابی کی تو ہم نے ان کا سخت محاسبہ کیا اور انہیں بڑی بھاری سزا دی فَذَاقَتۡ وَبَالَ اَمۡرِهَا وَ كَانَ عَاقِبَةُ اَمۡرِهَا خُسۡرًا ﴿۹﴾ چنانچہ انہوں نے اپنے کئے ہوئے اعمال کے وبال کا مزہ چکھ لیا اور ان کا انجام کار خسارہ ہی خسارہ تھا اَعَدَّ اللّٰهُ لَهُمۡ عَذَابًا شَدِیۡدًا ۙ فَاتَّقُوا اللّٰهَ یٰۤاُولِی الۡاَلۡبَابِ ۛۚ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا ۛؕ اللہ نے آخرت میں ان کے لئے سخت عذاب تیار کر رکھا ہے پس اے صاحب عقل لوگو جو ایمان لائے ہو! تم اللہ سے ڈرتے رہو قَدۡ اَنۡزَلَ اللّٰهُ اِلَیۡكُمۡ ذِكۡرًا ﴿۱۰﴾ رَّسُوۡلًا یَّتۡلُوۡا عَلَیۡكُمۡ اٰیٰتِ اللّٰهِ مُبَیِّنٰتٍ لِّیُخۡرِجَ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوۡرِ ؕ حقیقت یہ ہے کہ اللہ نے نصیحت نامہ دے کر ایک رسول کو تمہاری طرف بھیجا ہے جو تمہیں اللہ کی واضح آیات پڑھ کر سناتا ہے تاکہ ایمان لانے اور اعمال صالحہ کرنے والے لوگوں کو تاریکیوں سے نکال کر روشنی کی طرف لے آئے وَ مَنۡ یُّؤۡمِنۡۢ بِاللّٰهِ وَ یَعۡمَلۡ صَالِحًا یُّدۡخِلۡهُ جَنّٰتٍ تَجۡرِیۡ مِنۡ تَحۡتِهَا

الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ؕ قَدْ اَحْسَنَ اللّٰهُ لَهٗ رِزْقًا ⑪ اور جو شخص اللہ پر ایمان لایا اور نیک اعمال کرتا رہا تو اللہ اسے جنت کے ایسے باغات میں داخل کرے گا جن کے نیچے نہریں رواں ہیں ، یہ لوگ ان باغات میں ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے ، بے شک اللہ ایسے شخص کو بہت اچھا رزق عطا فرمائے گا اَللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ وَّ مِنَ الْاَرْضِ مِثْلَهُنَّ ؕ وہ اللہ ہی ہے جس نے سات آسمان پیدا کئے اور ان ہی کی طرح زمین کو پیدا کیا يَتَنَزَّلُ الْاَمْرُ بَيْنَهُنَّ لِتَعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۙ۵ وَّ اَنَّ اللّٰهَ قَدْ اَحَاطَ بِكُلِّ شَيْءٍ عِلْمًا ⑫ اور ان سب میں اللہ ہی کا حکم نازل ہوتا رہتا ہے ، یہ اس لئے بتا دیا تاکہ تم جان لو کہ اللہ ہر چیز پر قادر ہے اور یہ کہ اللہ کا علم ہر چیز پر محیط ہے رکوع [۲]